دینی و دنیوی مشکلات کے حل کیلئے خوبصورت تحفہ

# اسمِ اعظم

## سے مُشکلات کا حَل



دینی و دنیوی مشکلات کے حل کیلئے خوبصورت تحفہ

# اسمِ اعظم

سے

# مشکلات کا حل


مرتب

ابو الانس قادری



ناشر

اکبر بک سیلرز

زبیدہ سنٹر ۴۰ اردو بازار لاہور

نام کتاب: اسم اعظم سے مشکلات کا حل
مؤلف: ابوالانس قادری
صفحات: 160
تعداد: 1100
ناشر: اکبر بکسیلرز لاہور
قیمت: 80 روپے

**نوٹ:** اس کتاب کی پروف ریڈنگ بشری بساط کے عین مطابق ہر ممکن طریقہ سے کی گئی ہے مگر اس کتاب میں اگر کوئی غلطی یا کوتاہی آپ ملاحظہ فرمائیں تو ادارہ کو ضرور مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں اس کی درستگی کی جائے۔ ادارہ آپ کی سرپرستی کا ممنون احسان ہوگا۔ (ادارہ)

**ضروری نوٹ:** کوئی بھی عمل شروع کرنے سے پہلے اپنے اُستاد یا مُرشد سے اجازت لینا ضروری ہے۔

ملنے کا پتہ

ناشر
اکبر بُک سیلرز

زبیدہ سنٹر ۴۰ اُردو بازار لاہور

# فہرست

# حرفِ آغاز

اللہ تعالیٰ کے مبارک نام سے شروع کرتا ہوں جو بہت ہی زیادہ مہربان اور نہایت رحم والا ہے نیز اس کے ساتھ ساتھ وہ اپنی تمام مخلوقات کے لئے رحمان ورحیم' یکتا' لاشریک' علیم وخبیر' شافی وکافی اور ہمیشہ سے موجود اور ہمیشہ کے لیے قائم ودائم رہنے والا' ہر شکل صورت سے منزّہ لیکن حسن میں بے مثال' حجابات قدرت اٹھانے والا' ہر شے کا تخلیق کار اور ہر شے میں بلا امتیاز موجود' ہر حاضر وغائب بات سے آگاہی رکھنے والا اور اپنی حکمت وقدرت سے ہر شے کو شفاءِ کاملہ عاجلہ بخشنے والا' جس کی حکمت بے مثال اور ہر شے پر غالب، وہ قادر مطلق' حیّ وقیوم غرضیکہ ہر شے کو ایک مقدار کے ساتھ ہر لمحہ' ہر پل اور ہر گھڑی رکھنے والا ہے۔

اللہ تعالیٰ عزوجل نے اپنا نورِ خاص مجسم شکل میں ''محمد مصطفےٰ ﷺ'' کی صورت میں پوری کائنات کو بخشا اور اسے ہر شے کا وسیلہ، منبع ہدایت، شرک وگمراہی سے پاک کرنے والا، سچائی کا آفتاب منور کرنے والا اور گمراہی کے تمام ستاروں کو بے نور کرتے ہوئے صبح توحید وشفاء کو بے

شک روشن کرنے والا ہے۔اس لئے آپ ﷺ کے بارے میں ارشاد ربانی اس طرح ہوتا ہے کہ:۔

"اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ عزوجل سے ڈرتے رہو اور اس کی طرف وسیلہ تلاش کرو اور اس کی راہ میں جہاد کرو تا کہ تم فلاح پا جاؤ گے۔"

اللہ تعالیٰ عزوجل نے اپنے پیارے محبوب حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے وسیلۂ جلیلہ سے ہمیں قرآن مجید و فرقان حمید کی شکل میں رہتی دنیا تک کے لئے جو ہدایت و شفا بھیجی ہے وہ تعلیمات عمل کے لحاظ سے ہمہ جہت ہیں اس کتاب میں زندگی کے ہر پہلو' ہر شعبے اور ہر امر کے لئے ہدایت وراہنمائی وشفاء کا پورا پورا سامان موجود ہے کوئی امیر ہو یا غریب' بادشاہ ہو یا فقیر' حاکم ہو یا محکوم' جرنیل ہو یا سپاہی' افسر ہو یا ماتحت' غرض کہ معاشرے کے ہر چھوٹے بڑے طبقے کے لئے زندگی گزارنے' عوارض اور تکالیف سے بچنے اور بعد از عوارض و تکالیف لاحق ہونے کے ان سے صحت یابی وشفاء کے لئے بھرپور رہبری اور راہنمائی موجود ہے۔

قرآن مجید و فرقان مجید کی شفاء بنی نوع انسان کے روحانی اور جسمانی دونوں قسم کے امراض کو محیط ہے یعنی اللہ تعالیٰ عزوجل کا یہ کلام جہاں روحانی قلبی امراض کے لئے شفاء ہے وہاں اس میں جسمانی اور ظاہری بدنی امراض وعوارض کے لئے شفاء کاملہ موجود ہے۔

آج کل کے مادی دور میں ہر کوئی شخص کسی نہ کسی پریشانیوں اور

بیماریوں میں مبتلا ہے جس کی وجہ سے وہ ذہنی ٹینشن کا مریض بنا ہوا ہے اور ان بیماریوں کے شافی حل کے لئے دنیاوی ادویات اور ڈاکٹروں و حکیموں کے پیچھے پھر رہا ہے لیکن شفاء پھر بھی نہیں ملتی اس لئے بہتر یہی ہے کہ بندہ اپنے گناہوں کی معافی مانگے اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور توبہ کرے اور اسی سے شفاء کے لئے مدد مانگے تاکہ بفضلہٖ ان اعمال کے کرنے سے اسے شفاء کاملہ اور عاجلہ جلد از جلد مل سکے اور وہ عوارض سے پاک زندگی گزارنے کے قابل ہو سکے عاجز کی یہی دُعا ہے اور اس کتاب کے تالیف کرنے کا مقصد و منشاء بھی یہی ہے۔ آخر میں ذاتِ باری تعالیٰ کی بارگاہ سے یہ اُمید رکھتا ہوں کہ وہ اس کتاب کے طفیل اپنے پیارے حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ کے درود ہائے مبارکہ کے توسل سے تمام روحانی و جسمانی مشکلاتوں، پریشانیوں اور بیماریوں سے نجات کاملہ عطا فرمائے۔ آمین

طالبِ دُعا

ادارہ



# پیمانہ اوراد و وظائف

☆ سب سے پہلے انسان کو اپنا یقین و توکل ذات باری تعالیٰ پر لوہے کی لٹھ کی مانند مضبوط کرنا چاہیئے اور اس بات کو دل و دماغ میں پختہ کر لینا چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ عزوجل ہی وہ ذات ہے جس کی طرف سے میرے اوپر یہ آزمائش نازل ہوئی ہے اور وہی ذات اس ابتلاء و آزمائش سے بتوسل آقائے رحمت حضور نبی کریم ﷺ نجات دینے والی ہے اور اس ابتلاء و آزمائش میں وہی ذات کافی وشافی اور رحمان ورحیم وکریم ہے۔

☆ جو کچھ بھی اللہ تعالیٰ عزوجل سے مانگا جائے وہ بوسیلہ محبوب رب العالمین جناب احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ ﷺ' آقائے رحمتِ دوجہان مانگا جائے کیونکہ اس کے بغیر وہ التجا اور فریاد بارگاہ الٰہی میں نہیں پہنچتی فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ کوئی دُعا یا فریاد اس وقت تک عرش الٰہی پر نہیں پہنچتی جس کے ہمراہ میرے اوپر درود وسلام شامل نہ ہو وہ آسمان اور زمین کے درمیان لٹکی رہتی ہے اس لئے

کثرت درود پاک اختیار کرنا بے حد ضروری ہے تاکہ شفاعت رسول اللہ ﷺ کے حقدار بن جائیں۔

☆ رزقِ حلال کمائے اور رزق حلال کھائے حرام روزی سے بچے حرام لباس سے بھی بچتا رہے رزق حلال کے ضمن میں مشکوٰۃ شریف کی ایک حدیث مبارکہ ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس بدن کو حرام غذا دی گئی وہ جنت میں داخل نہ ہوگا۔

☆ اپنی جسمانی طہارت و پاکیزگی کا ہر طرح سے خیال رکھے مسلم شریف کی حدیث پاک ہے حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ نے بیان فرمایا کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ پاکیزگی نصف ایمان ہے۔

☆ نماز پنجگانہ باجماعت کا پابند ہو۔ بخاری شریف کی حدیث پاک ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ بتاؤ اگر تم لوگوں میں کسی کے دروازے پر نہر ہو اور وہ اس میں روزانہ پانچ مرتبہ غسل کرتا ہو تو کیا اس کے بدن پر کچھ میل باقی رہ جائے گی؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ایسی حالت میں اس کے بدن پر کچھ میل باقی نہ رہے گا۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا بس یہی کیفیت پانچوں نمازوں کی ہے

اللہ تعالیٰ ان کے سب گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔

☆ جھوٹ سے پرہیز کرے ہر معاملے میں سچ بولے کیونکہ جھوٹ بولنے کی عادت روحانی قوت کے حصول میں مانع ہے۔ مسلم شریف کی حدیث پاک ہے کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضور سرور کائنات ﷺ نے ارشاد فرمایا "سچ بولنا نیکی ہے اور نیکی جنت میں لے جاتی ہے اور جھوٹ بولنا فسق و فجور ہے اور فسق و فجور جہنم میں لے جاتا ہے۔

☆ عمل پڑھتے ہوئے شیطانی وسوسے اور فاسد خیالات کو اپنے قلب سے دور کیا جائے اور جس کام کے لیے پڑھ رہا ہے اوّل سے آخر تک اس کا خیال رکھے اور ترکیب عمل اچھی طرح سے معلوم کرے۔

☆ کسی جگہ تنہائی میں جو جگہ پاک صاف ہو وہاں پر بیٹھ کر عمل کرے اور کسی کو اس جگہ پر مداخلت نہ کرنی چاہیئے اپنے گھر کا ایک حصّہ علیحدہ سے اس مقصد کے لیے منتخب کرے۔

☆ عمل کا آغاز کرتے ہوئے اور عمل ختم کرنے کے بعد کسی سے اس کا تذکرہ نہ کرے کہ فلاں کے لیے یہ عمل کیا ہے۔

☆ عامل ہر طرح کے ناجائز کام کرنے سے پرہیز کرے اور کسی انسان اور حیوان کو ناجائز تکلیف نہ دے۔

☆ فسق وفجور سے پرہیز کرنا بہت ضروری ہے ورنہ اس کی محنت ضائع جائے گی اور خواہ مخواہ عامل اس عمل کی بدنامی کا باعث بنے گا۔

☆ باوضو ہو کر قبلہ رخ بیٹھے قلب اور حوالی قلب میں جہاں تک ہو سکے خشوع وخضوع پیدا کرے ورنہ مطلوبہ مقصد میں کامیابی نہ ہوگی یعنی روحانی فیوض سے محروم رہے گا۔

☆ جس مقصد کے لیے کوئی تعویذ دیا ہے جب وہ کام ہو جائے تو عامل تعویذ دیتے وقت ہدایت کرے کہ تعویذ کو قبرستان میں دفن کر دے یا جاری پانی میں ڈال دے بے ادبی ہرگز نہ کرے۔

☆ تکبر، دھوکہ دہی، خودنمائی، غیبت، ریاکاری اور بے ہودہ باتوں سے عامل ہر وقت دُور رہے اور اس سے پرہیز کرے۔

☆ نقش یا تعویذ کی جو زکوٰۃ یا ہدیہ مقرر ہو وہ عمل سے پیشتر ادا کی جائے۔



# عمل شروع کرنے سے پہلے ضروری امر

سب سے پہلے دو رکعت نماز نفل حاجت پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے توفیق و استعابت اور منظوری کے لئے سات یا گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر اس کا ثواب حضور رسول کریم ﷺ، آل اولاد و والدین نبی ﷺ، اولیاء امت، مسلمین اور مسلمات اور اپنے والدین کو بخش کر بوسیلہ جناب احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ آقائے دو جہاں ﷺ انتہائی حضوری قلب اور خشوع و خضوع سے دُعا مانگیں اور پھر اس عمل یا وظیفہ کا ورد شروع کیا جائے تا کہ اس کے اثرات سے کماحقہ استفادہ ہو سکے۔

نوٹ:۔ بعد از حل وشفاء بندۂ عاجز اور اس کے والدین اور بزرگان سلسلہ کے حق میں دعائے خیر سے نوازیں۔ از حد شکریہ)



# اسم اعظم

اسم اعظم دراصل اللہ تعالیٰ کا وہ صفاتی یا ذاتی نام ہے جسے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ خصوصی تعلق پیدا ہو جاتا ہے نیز معرفت کے دروازے کھل جاتے ہیں۔

اللہ کا ذاتی نام اور ہر صفاتی نام اس کی ایک خاص شان کا مظہر ہے جو شخص اللہ تعالیٰ کو جس شان یعنی جس صفاتی نام سے پکارتا ہے اللہ تعالیٰ اپنی اس شان کے فیوض و برکات سے اسے نواز دیتا ہے اور اپنی اس خاص شان کا راز اس پر کھول دیتا ہے یعنی اگر کوئی شخص اللہ تعالیٰ کو رحمٰن کہہ کر پکارتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے اپنی رحمت سے مالا مال کر دیتا ہے اور اس کا وجود دوسروں کیلئے باعث رحمت بنا دیتا ہے۔

اسم اعظم تلاش کرنے کا ایک عام اصول پیش کرتا ہوں کہ جس آیت یا لفظ میں اللہ تعالیٰ شان معبودیت، شان رحمانیت، شان قیومیت، شان صمدیت، شان قدرت، شان جلالیت، شان علویت، شان بدیعت، شان لطافت کا اظہار ہوتا ہو وہ لفظ یا آیت اسم اعظم ہوگی۔

مثلاً اللہ تعالیٰ معبود ہے۔ ہم اس کی عبادت کرتے ہیں اس لئے لفظ اللہ یا ایسی آیت جس میں یہ لفظ ہو کہ اللہ ہمارا معبود ہے وہ اسم اعظم ہے لہٰذا لفظ اللہ اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اسم اعظم ہے۔

ایسے ہی اللہ اپنی مخلوق پر ہر وقت رحم کرتا ہے۔ لہٰذا لفظ رحمٰن اور رحیم یا ایسی آیت جس سے رحمت باری کا مفہوم ظاہر ہو وہ اسم اعظم ہوگی۔ اسی طرح اللہ ہمیشہ سے قائم دائم اور زندہ ہے لہٰذا جو شخص اسے حَیٌّ الْقَیُّوْمُ کہہ کر پکارتا ہے وہ اسے ہمیشہ کیلئے قائم دائم کر دیتا ہے۔ لہٰذا یہ لفظ اور ایسی آیت جس سے قائم اور ہمیشہ زندہ رہنے کا مفہوم نکلے وہ اسم اعظم ہوگی۔ اسی طرح اس کی ایک اور شان یہ ہے کہ ہر چیز کا خزانہ اس کے پاس ہے یعنی اسے کسی چیز کی ضرورت نہیں۔ چنانچہ وہ ہر لحاظ سے بے نیاز اور مالا مال ہے۔ لہٰذا لفظ اَللّٰہُ الصَّمَدُ اسم اعظم ہوا۔ اس لئے جو اسے اَللّٰہُ الصَّمَدُ یعنی یہ کہتا ہے کہ تو میرا بے نیاز معبود ہے تو وہ اسے بے نیاز بندہ بنا دیتا ہے۔ ایسے ہی لفظ یا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام، یا لَطِیْفُ یا چند دیگر کلمات ہیں جو اسم اعظم ہیں کیونکہ ان الفاظ میں اللہ تعالیٰ کی ایک خصوصی شان مضمر ہے جو ان الفاظ کے پڑھنے سے ظاہر ہوتی ہے۔ لہٰذا اسماء عظام کو کثرت سے پڑھنے کے بعد جو دعا بھی اللہ کے حضور کی جائے گی وہ ان شاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔

# اسم اعظم کے فوائد دنیاوی

## تسخیر خلائق

اس کے لئے ہر روز باطہارت اس نقش مبارک کی زیارت صبح سورج طلوع آفتاب اس کی طرف رخ کر کے کرے اور اس وقت سورۃ الحمد شریف و آیت الکرسی اکیس اکیس مرتبہ اور اسم الٰہی اللّٰہ چھیاسٹھ مرتبہ مع درود پاک ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو بفضلِ باری تعالیٰ بہت جلد مخلوق مقبول خدا بن جائے، ہر شخص نہایت عزت و آبرو سے پیش آئے اور دلی محبت کی نگاہ سے دیکھے اور ہر جائز امر و حکم بجا لائے۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

## وضع حمل میں آسانی

اس کے لئے اس نقش کو ہرن کی جھلی پر گلاب و زعفران سے بنا کر

اس پر سورۃ الحمد شریف اکتالیس مرتبہ، آیت الکرسی اکتالیس مرتبہ، اسم الٰہی یااللہ گیارہ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف ذیل اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے حاملہ عورت کے گلے میں ڈالیں۔

وضع حمل بفضلِ باری تعالیٰ نہایت آسانی سے ہو اور زچگی کی تکالیف سے عورت محفوظ و مامون رہے۔

## درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَائِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ وَّخَلَائِقَ

## برائے مرگی

اگر مرگی والے کو ہرن کی جھلی پر زعفران وگلاب سے بنا کر اس پر ایک سو ایک مرتبہ سورۃ الحمد شریف مع وصل بسم اللہ شریف، آیت الکرسی ایک سو ایک مرتبہ، اسم الٰہی یااللہ چھ سو چھیاسٹھ مرتبہ بمعہ اول و آخر درود شریف ذیل اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اس کے گلے میں باندھ دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مرگی والے مریض کو اس عمل کی بدولت شفاء کاملہ نصیب ہوگی۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ
مَّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

## آسیب زدہ، جنات وبھوت وغیرہ

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر زعفران وگلاب سے بنا کر اس پر سورۃ الحمد شریف مع وصل بسم اللہ شریف تین سو تیرہ مرتبہ، آیت الکرسی ایک سو ایک مرتبہ جس میں جزو آیت مبارکہ:۔

وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

ہر مرتبہ سات دفعہ دھرانا ہے اول وآخر درود شریف ذیل پڑھ کر دم کریں، خوشبو لگائیں، موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں اور اس کے کانوں میں اللہ اکبر کی صدائیں لگائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم آسیب، جن، بھوت، پریت وغیرہ بھاگ جائے گا اور دوبارہ نہ آئے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ بِعَدَدِ مَا جَمِیْعِ
الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّبِعَدَدِ کُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا

## روحانی مدارج کے لئے

اس نقش کو ساعت شمس میں چاندی کی لوح پر باوضو حالت میں کندہ کروائیں اور پھر اس نقش کو رات کو بعداز نماز عشاء اپنے سامنے رکھ کر اول و آخر درود پاک تسخیر اکیس، اکیس مرتبہ، سورہ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف اور آیت الکرسی گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اسم الٰہی یااللہ کا ذکر اس قدر کثرت سے کریں کہ حال غالب آجائے اور اپنی ہوش نہ رہے لیکن اس سے پہلے ذیل میں دی گئی دُعائے خلوت خشوع وخضوع سے ضرور سات مرتبہ مانگیں، پھر نظارۂ الٰہی اور روحانی کشف سے مستفید ہوں لیکن یاد رہے کہ یہ کام خلوت میں کیا جائے اور پرہیز جلالی و جمالی، امور شرعیہ اور نماز پنج وقتہ کی پابندی لازمی طور پر کی جائے۔

اس کے علاوہ بھی اس اسم کے بے شمار فوائد ہیں جن سے فقیر نے نہ صرف خود فائدہ اٹھایا ہے، بلکہ دوسروں کو بھی فائدہ پہنچایا ہے جو بیان سے باہر ہیں لیکن یہ عمل روحانی اصطلاح کے لئے جن باتوں کا تقاضا کرتا ہے اس کے لئے کسی کامل بزرگ کا ہاتھ سر پر ضرور ہونا چاہیے وگرنہ اس میدان میں بڑے بڑے رہ جاتے ہیں اور ماسوائے کفِ افسوس کے کچھ حاصل نہیں ہوتا (روحانی مدارج کا عمل بغیر فقیر یا کسی کامل ترین بزرگ کی اجازت کے کسی بھی صورت نہ کیا جائے، ورنہ ہر قسم کے نقصانات وغیرہ کا خود ذمہ دار

ہوگا)۔

نقش:۔

اسرافیل عزیز متکبر

جبرئیل حیی قیوم

الدارۃ المکنونۃ

والجوہرۃ المصونۃ

دائرۃ الاسم الاعظم

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العلمین

الرحمن الرحیم ملک یوم الدین

ایاک نعبد و ایاک نستعین

اھدنا الصراط المستقیم

صراط الذین انعمت علیھم غیر المغضوب علیھم

ولا الضالین

اللہ

عزرائیل شدید منتقم

میکائیل جلیل جمیل

دُعائے خلوت

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِمَاسَئَلَكَ بِهٖ جِبْرَئِیْلُ عِنْهُ عَرْشِكَ
الْعَظِیْمِ اَنْ تَسْخَرَلِیْ مَلَائِتِكَ الْكِرَامِ خُدَّامِ هٰذِهٖ
الْاَسْمَآءِ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِیْ كَسْفِیَائِیْلُ وَدَرْدِیَائِیْلُ

وَشَخِیَائِیْلُ وَطَوْطِیَائِیْلُ وَرَوْقِیَائِیْلُ وَسَمْعِیَائِیْلُ

وَطَغْتَائِیْلُ وَجِبْرَائِیْلُ وَمِیْکَائِیْلُ وَسَمْسَائِیْلُ

وَصَرْفِیَائِیْلُ اَجِیْبُوْا اَیُّهَاءَ الْمُلُوْکَ وَالرُّؤَسَاءَ وَاَعِیْنُوْنِیْ

عَلٰی قَضَاءِ حَوَائِجِیْ بِحَقِّ مَاتَعْلَمُوْنَ مِنْ عَظِیْمِ سِرِّ اللّٰهِ

وَبِحَقِّ هٰذَ الْاِسْمِ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ اللّٰهُ اللّٰهُ اللّٰهُ بِعِلْمِكَ

وَ قُدْرَتِكَ عَلَی الْخَلَائِقِ وَبِاِسْمِكَ الْعَظِیْمِ الْكَبِیْرِ

الْمُتَعَالِیْ اللّٰهُ اللّٰهُ اللّٰهُ الْاِسْمُ الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ سَاعِرِ الْاَسْمَاءِ

اَسْئَلُكَ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ هٰذِهِ الْاَرْوَاحِ وَاَنْ یَّاتُوْنِیْ فِیْ نَوْمِیْ

اَوْیَقْظَتِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ" یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ

## مستجاب الدعوات

جو کوئی نیکی کی طرف مائل ہو اللہ تعالیٰ سے لو لگانی چاہتا ہو اور یہ خواہش رکھتا ہو کہ وہ مستجاب الدعوات ہو جائے' اسرارِ الٰہی اس پر منکشف ہو جائیں جو بھی جائز کام ہوں اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دُعا مانگنے سے پورے ہو جائیں تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل کرے۔

جو کوئی بھی اس عمل کو مکمل یکسوئی اور توجہ کے ساتھ کرے گا تو پھر انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اُسے کسی کی حاجت نہیں رہے گی، وہ مستجاب الدعوات ہو جائے گا اللہ تعالیٰ عزوجل اُس پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل

فرمائے گا، یہ چالیس یوم کا عمل ہے اس کو پڑھنے کے لیے مصمم ارادہ اور تیاری اس طرح سے کرے کہ چونکہ یہ عمل رات کو پڑھنے کا ہے اس لیے دن میں سو رہے تاکہ رات کو عمل کرتے وقت نیند تنگ نہ کرے اس کے بعد کسی ایسی جگہ پر تنہائی کی حالت میں بیٹھے کہ جہاں کسی کی مداخلت نہ ہو جمعرات کی رات کو نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد اعوذ باللہ اور بسم اللہ شریف پڑھ کر سورۂ یٰسین شریف پڑھنی شروع کرے پہلی مبین تک پڑھے اور پھر سات مرتبہ سورۂ الحمد اور بہتر بار اسم الٰہی ''یا باسط'' پڑھے اسی طرح ساتوں مبین تک الحمد شریف اور اسم الٰہی ''یا باسط'' اسی تعداد میں پڑھے اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ عزوجل سے اپنے مقصد کی کامیابی کے لیے دُعا مانگے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ جو کچھ بھی جائز باری تعالیٰ سے مانگے گا اللہ تعالیٰ عطا فرمائے گا بارگاہ الٰہی میں مقبول ہو گا اللہ تعالیٰ دین و دنیا کی نعمتیں عطا فرمائے گا، گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا، ہر طرح کی خوشی اور راحت حاصل ہوگی۔

## مشکلات اور مہمات کا حل

ایسے مشکل کام جو انسانی سوچ اور تدبیر سے باہر ہوں یا کوئی ایسی مہم درپیش آ گئی ہو جس کا حل ہونا بہت ہی مشکل نظر آتا ہو تو 40 روز تک اس وظیفہ کو 12500 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ جو کام بگڑا ہوا ہو

اس میں جان پڑ جائے گی۔ جو مشکل بھی درپیش ہو گی حل ہو جائے گی۔ ایک عامل کا قول ہے کہ اگر کسی کو سخت مہم بھی درپیش ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اس کے اہل خانہ مل کر 41 ہزار مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کا ورد کر کے اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ 3 روز تک اس ورد کو بدستور جاری رکھیں۔

ان شاء اللہ سختی دور ہو گی اور مہم سر ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ جو شخص اس وظیفے کا اکثر ورد کرتا ہے اللہ اس کی مشکلات کو آسان فرما دیتا ہے اور اس کی مہمانت پر اسے قابو بخشتا ہے۔

## شدید بیماری میں شفائے کاملہ

اگر کوئی شدید قسم کی بیماری میں مبتلا ہو جو کہ جان لیوا ہونے کا خطرہ ہو تو بیمار باوضو حالت میں ہر وقت بکثرت یہ اسم پاک پڑھا کرے۔ اگر خود نہ پڑھ سکے تو کوئی دوسرا 1100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلا دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مریض میں زندگی کی لہر دوڑ جائے گی۔ اللہ تعالیٰ اس اسم پاک کی برکت سے شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

ایک اور قول کے مطابق اگر کوئی بیمار روزانہ پڑھے تو اس کا مرض دور ہو جائے اور شفائے کاملہ نصیب ہو۔ اگر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے یا کسی سے دم کرائے تو 70 مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے پروردگار عالم مرض کو رفع کر دیتا ہے اور بہت جلد شفایابی حاصل ہوتی ہے۔ قلب کو تقویت ملتی ہے

اور صحت قائم رہتی ہے چونکہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اسم اعظم ہے اس لئے ہر طرح کے جسمانی اور روحانی امراض میں شفایابی کیلئے باوضو حالت میں بکثرت پڑھنے سے بہت ہی زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔

## اعصابی نظام کو برقرار رکھنا

جسم کا اعصابی نظام بہت اہم ہے اس میں نقص پڑنے سے جسم کے کسی حصے کے بیکار ہونے کا خطرہ لاحق ہوجاتا ہے۔ اس لئے اعصابی نظام کو برقرار رکھنے کیلئے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کو روزانہ 4100 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لینا چاہیے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے رہنا چاہیے تو اللہ تعالیٰ مہربانی فرمائے گا۔

## شفائی خواص

یہ اسم مبارک بھی بے شمار شفائی خواص کا حامل ہے اس اسم پاک کی ایک خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی بیمار کثرت سے اس کو پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ بہت جلد اسے شفا عطا فرمائے گا۔ اگر بیماری کی حالت ایسی ہو کہ وہ مرض کے غلبے اور شدت کی وجہ سے خود نہ پڑھ سکتا ہو تو دوسرا شخص باوضو حالت میں بیمار کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتے ہوئے اعداد کے مطابق پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔

## برائے وسعت رزق اور فقر و فاقہ کے دفعیہ کے لئے

محتاجگی اور فقر و فاقہ کو مٹانے اور رزق میں بے پناہ اضافہ کے لئے ذیل کا نقش معظم اخذ کردہ فقیر بحکم مرشدی سیّد محمد علی شاہ قادری مدنی بے حد نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل حاجت استجاب الرزق بوقت چاشت اس طرح ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کافرون سات مرتبہ اور سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھ کر سلام پھیریں پھر اسم الٰہی:۔

یَا اَللّٰہُ یَارَزَّاقُ یَاوَاسِعُ یَامُعْطِیُّ

ایک ہزار ایک صد گیارہ مرتبہ پڑھ کر ذیل کا نقش سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے تیار کریں اور اسے موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت رزق میں اضافہ ہو گا اور ہر قسم کی محتاجی سے نجات مل جائے گی۔

نوٹ:۔ اس نقش کا ہدیہ اکیاون روپیہ غرباء میں تقسیم کر دیں اور نیاز حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ حسب توفیق تقسیم کر دیں۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

جبرائیل — میکائیل

یا اللہ یا معطی — یا اللہ یا رزاق

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۸۳۱۵۹ | ۳۸۳۱۶۵ | ۳۸۳۱۴۰ | ۳۸۳۱۴۶ | ۳۸۳۱۵۲ |
| ۳۸۳۱۴۱ | ۳۸۳۱۴۷ | ۳۸۳۱۵۳ | ۳۸۳۱۶۰ | ۳۸۳۱۶۱ |
| ۳۸۳۱۵۴ | ۳۸۳۱۵۶ | ۳۸۳۱۶۲ | ۳۸۳۱۴۲ | ۳۸۳۱۴۸ |
| ۳۸۳۱۶۳ | ۳۸۳۱۴۳ | ۳۸۳۱۴۹ | ۳۸۳۱۵۰ | ۳۸۳۱ ۷ |
| ۳۸۳۱۴۵ | ۳۸۳۱[illegible] | ۳۸۳۱۵۸ | ۳۸۳۱۶۴ | ۳۸۳۱۴۴ |

عزرائیل

## جاڑا کا بخار

جاڑے بخار کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب، فائدہ مند اور کارگر ہے

اس مقصد کے لئے کسی چھوٹے سفید کاغذ پر باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے اسم الٰہی یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ لکھیں اس کی گولی بنائیں اور مریض کو کھلا دیں۔ بعد ازاں ایک سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے ذیل کا رقعہ حضور غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ تحریر کر کے مریض کے گلے میں ڈال

دیں۔انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت جاڑا بخار بہت جلد غائب ہو جائے گا۔

رقعہ:۔

برادرم تپ را غلام میراں محی الدین غوث الثقلین آنکہ اگر درد و بخار خود (فلاں بن فلاں) خواہی ماند فرد اور گور قاضی خوار گرفتار خواہد شد خبر کردن شرطست بگریز بگریز بگریز

نوٹ:۔فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا اور اپنی والدہ کا نام لکھیں۔

## آسیب کو دفع کرنے کا عمل

دفعیہ آسیب کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش چینی کی رکابی پر زعفران وگلاب سے لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو نہ صرف پلائیں بلکہ اس کے چھینٹے بھی اس کے منہ پر ماریں۔انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم صبح و شام اکیس یوم کے عمل سے آسیب سے چھٹکارا مل جائے گا نہایت مجرب اور مفید ہے۔

نقش:۔

| بحق | یااللہ | العلی | العظیم |
|---|---|---|---|
| ا | اا | اا | ۵ھ |

## علاج مزمن بخار

جو کوئی بھی مزمن بخار میں مبتلا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید، نفع بخش اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے اول و آخر درود شریف شفاء سات سات مرتبہ اور اکیس مرتبہ اسم الٰہی یَا سَلَامُ پڑھ کر مریض پر دم کریں اس عمل کو دن میں سات مرتبہ کرنے سے بخار دفع ہو جائے گا اور دوبارہ بفضلہٖ تعالیٰ نہیں ابھرے گا۔

درود پاک:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَائِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ وَّخَلَائِقَ

## دائمی بخار کا علاج

دائمی بخار کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند، مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش باوضو حالت میں زعفران وگلاب

سے سفید کاغذ پر روزانہ بنائیں اور سات یوم تک روزانہ ایک نقش کا پانی مریض کو پلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت مریض مکمل شفایاب ہو جائے گا۔

نقش :۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | |
|---|---|
| | اَللّٰہُ |
| یَامحــــــــــط | |
| اَللّٰہُ | اَللّٰہُ |

## علاج برائے کمزوری بینائی

اگر کسی کی بینائی کسی بھی وجہ سے کمزور ہو گئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ شخص ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے بنا کر

اس پر اسم الٰہی ''یَاظَاہِرُ'' گیارہ سو چھ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے گلے میں پہنے گا۔انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس کی بینائی تیز ہو جائے گی اور اسے آشوب چشم سے واسطہ نہ پڑے گا۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۹ | ۲۸۳ | ۲۸۲ | ۲۷۲ |
| ۲۸۰ | ۲۷۴ | ۲۷۵ | ۲۷۷ |
| ۲۷۶ | ۲۷۸ | ۲۷۹ | ۲۷۳ |
| ۲۸۱ | ۲۷۱ | ۲۷۰ | ۲۸۴ |

## فراخی رزق کے لئے مجرب

فراخی رزق کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند، نفع بخش اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء وتر سے قبل دو رکعت نماز نفل بہ نیت استجاب الرزق اس طریق سے پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں بعد از سلام پھیرنے کے اول و آخر

درود شریف ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ اور اسم الٰہی یَالَطِیْفُ ایک سو انتیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگیں نیز اس کو اپنے ہاتھوں پر دم کر کے گردن کے نزدیک اپنا بایاں ہاتھ پھیر لیا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل مسلسل کی بدولت اللہ تعالیٰ عزوجل بے پناہ اضافہ رزق میں فرمادیں گے آزمودہ اور مجرب نسخہ ہے۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ ○ دَافِعِ الْبَلَاءِ وَالْوَبَاءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ○ اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِي اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ ○ سَيِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ ○ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ مُّعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِي الْبَيْتِ وَالْحَرَمِ ○ شَمْسِ الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى صَدْرِ الْعُلٰى نُوْرِ الْهُدٰى كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ○ جَمِيْلِ الشِّيَمِ ○ شَفِيْعِ الْاُمَمِ ○ صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ ○ وَاللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَجِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ وَالْبُرَاقُ مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰى

مَقَامُہٗ وَقَابَ قَوْسَیْنِ مَطْلُوْبُہٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُہٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُہٗ ○ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ رَحْمَۃٍ لِّلْعٰلَمِیْنَ رَاحَۃِ الْعَاشِقِیْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ سِرَاجِ السَّالِکِیْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاکِیْنَ ○ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ وَسِیْلَتِنَا فِی الدَّارَیْنِ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَیْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَیْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مَوْلَانَا وَمَوْلَی الثَّقَلَیْنِ اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ ابْنِ عَبْدِ اللّٰہِ نُوْرٍ مِّنْ نُوْرِ اللّٰہِ ○ یٰاَیُّھَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِہٖ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا کَثِیْرًا ○

## فراخی رزق اور روزگار کے حصول کے لئے

فراخی رزق اور روزگار کے حصول کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید، اکسیر اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف

ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل، گیارہ مرتبہ اور اسم الٰہی "یَامُغْنِیُّ" گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دُعا مانگا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے اندر اندر اس عمل کی بدولت جو بھی مقصود ہوگا وہ حاصل ہو جائے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ

## رزق کی فراخی کے لئے

فراخی رزق کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعرات کو ساعت شمس یا مشتری میں ذیل کا نقش چاندی کی لوح پر نقش کریں اور اس پر اول وآخر درود شریف تاج سات، سات مرتبہ اور اسم الٰہی "یَامُغْنِیُّ" گیارہ سو بیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو اپنے پاس بٹوے میں رکھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت بہت جلد رزق میں فراوانی پردۂ غیب سے ہو جائے گی اور کبھی بھی محتاجی نہ آئے گی۔

نقش:۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۸ | ۳۶۲ | ۳۷۰ |
| ۳۶۹ | ۳۶۷ | ۳۶۴ |
| ۳۶۳ | ۳۷۱ | ۳۶۶ |

اُجِبۡ یَامَائِیۡلُ اُجِبۡ

## حاکم کومہربان کرنا

اگر کسی کو حاکم وقت سے کوئی کام ہو تو وہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد 700 مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے اور پھر حاکم کے پاس جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حاکم کا دل اس کیلئے مسخر ہو جائے گا۔ وہ مہربانی سے پیش آئے گا اور حسب توقع پیش آئے گا۔

## کسی کو اپنی طرف مائل کرنا

اگر کسی شخص کو اپنی طرف مائل کرنا مقصود ہو تو اس اسم کو خلوت میں بیٹھ کر سحری کے وقت 11 دن تک 2432 مرتبہ روزانہ پڑھیں ان شاء اللہ تعالیٰ جس کسی کو اپنی طرف مائل کرنے کا تصور دل میں کریں گے وہی

مائل ہو جائے گا۔ ایک اور عامل کا کہنا ہے کہ جو صبح صادق سے لے کر سورج نکلنے تک اس اسم کو کثرت سے پڑھے گا ان شاء اللہ اسے تسخیر حاصل ہو گی۔

## حکمت اور ڈاکٹری پیشہ میں ناموری حاصل کرنا

ہر حکیم اور ڈاکٹر کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کے ہاتھ میں شفا ہو، جس مریض کا وہ علاج کرے اللہ اسے تندرست کرے۔ اس مقصد کیلئے اس اسم کو روزانہ مطب شروع کرنے سے پہلے 1100 مرتبہ پڑھنا بہت مفید ہے۔ لہٰذا جو ڈاکٹر یا حکیم اسے ہمیشہ پڑھے گا اس کے ہاتھ میں بہت شفا ہو گی۔ ان شاء اللہ ہر مریض شفا پائے گا۔

## مقدمات میں حصولِ انصاف

مقدمات میں انصاف کے جلد اور فوری حصول کیلئے اس اسم مبارک کو بکثرت پڑھنا انتہائی کارگر ہے۔ لہٰذا اگر کسی پر کوئی ناجائز مقدمہ بن جائے اور مقدمے میں اس کی حق تلفی ہو رہی ہو تو اسے چاہیے کہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کو کثرت سے پڑھے اللہ تعالیٰ مہربانی فرمائے گا۔

## طبیعت میں بشاشت کا پیدا ہونا

اگر سستی اور کمزوری کی وجہ سے ہر وقت نیند کا غلبہ طاری رہتا ہو تو ایسی صورت میں اسم مبارک کو بکثرت پڑھنے سے سستی دور ہو جاتی ہے

جسمانی اعضاء میں قوت و چستی پیدا ہو جاتی ہے۔ نیند اعتدال پر آ جاتی ہے اور طبیعت میں بشاشت پیدا ہو جاتی ہے۔ ایسے ہی جو ہر نماز کے بعد 156 مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کا ورد کرے، اللہ تعالیٰ اس کے تمام عوارض ختم کر دے گا اور اسے تندرستی کی دولت بخش دے گا۔

## پریشانی دور ہونا

جو کوئی کسی پریشانی میں مبتلا ہو گیا اور چاہتا ہو کہ اس کی پریشانی دور ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں بکثرت یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھے اور پھر بارگاہ الٰہی میں اپنی پریشانی کو رفع کرنے کی غرض سے دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی ہر طرح کی پریشانی اور غم دور ہو جائے گا۔ امام ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کو جب کوئی غم پہنچتا تو آپ ﷺ اپنا سر مبارک آسمان کی طرف اٹھاتے ہوئے فرماتے: سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ اور جب دعا میں کوشش کرتے تو فرماتے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ۔

## دولت مندی کا عجیب الاثر عمل

تونگری اور دولت مندی کے لئے ذیل کا عمل عجیب الاثر ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش شرف شمس میں تانبے کے پترے پر کندہ کروا کر اس پر اسم الٰہی "یَاغَنِیُّ" ایک ہزار ساٹھ مرتبہ پڑھ کر دم

کریں اور اس نقش کو دوکان میں لٹکا دیں۔اس نقش کا ہدیہ اکتالیس روپے فقراء میں تقسیم کر دیں۔

نقش:۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۳۵۲ | ۳۵۸ | ۳۵۰ |
| ۳۵۱ | ۳۵۳ | ۳۵۶ |
| ۳۵۷ | ۳۴۹ | ۳۵۴ |

## حادثہ سے بحفاظت رہنے کا عمل

زندگی میں حادثہ کا پیش آجانا عقل سے بعید نہیں۔اس لئے ایسے کام کرنا جن میں حادثہ ہونے کا خطرہ ہو جیسے ڈرائیور کی ڈیوٹی دینا یا کسی مشین پر کام کرنا،فوجیوں کی سروس عموماً حادثات سے دوچار ہوتی ہے۔اس لئے فوجی سپاہیوں، دریا میں کشتی چلانے والے ملاحوں، بس، کار، رکشا اور انجن ڈرائیوروں کیلئے اس اسم کا ورد بہت مفید ہے۔ان شاء اللہ اسے پڑھنے والا ہمیشہ حادثات سے محفوظ رہے گا۔جو شخص پہاڑی علاقے میں سفر پر جائے تو راستے میں اسے پڑھتا جائے۔ان شاء اللہ زندہ اور صحیح سلامت اپنے گھر واپس آئے گا۔اس کا ورد جانی اور مالی نقصان سے محفوظ رکھتا ہے۔

اس لئے جو شخص اسے روزانہ 100 مرتبہ پڑھتا رہے وہ ہمیشہ پُر سکون اور بحفاظت رہے گا۔

## روزگار میں ترقی کے لئے

ترقی روزگار و تجارت کے لئے روزانہ کا یہ عمل بے حد نافع، مجرب اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعداز نماز عشاء کسی ایسی جگہ پر برہنہ سر کھڑے ہوں جہاں کسی بھی شے کا سایہ وجود پر نہ پڑتا ہو پھر اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف ذیل اور اسم الٰہی یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَاب پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھ کر صدق دل سے اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دُعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل مسلسل سے روز بروز روزگار یا تجارت میں اضافہ ہوتا جائے گا۔

**درود پاک:۔**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

## ولادت میں سہولت

اگر کسی حاملہ عورت کو بچے کی ولادت کے وقت شدید قسم کی دردزہ ہوتی ہوتو چاہیے کہ باوضو حالت میں کلمہ طیبہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰه

لکھے اور اول وآخر درود پاک ذیل لکھے:۔

### درود پاک:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ زَيَّنَ النَّبِيّٖنَ بِحَبِيْبِهِ الْمُصْطَفٰى وَمَنَّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ بِنَبِيِّهِ الْمُجْتَبٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ خَيْرِ الْوَرٰىؕ اَلْمُسَيَّرِبِهٖ مِنْ فَوْقِ الْعَرْشِ اِلٰى تَحْتِ الثَّرٰىؕ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى مَامَضٰى وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى مَابَقٰى وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ خَيْرِ الْوَرٰى مَدَحْتُكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ اَنْتَ خِيَارُ اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰحَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِؕ وَارِثُ الْاَنْبِيَآءِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْوَحْيِ اَحْمَدُ شَفِيْعُ اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ

تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ رَسُوْلُ
سَیِّدِ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ وَاِمَامُ الْقِبْلَتَیْنِ شَفِیْعُ الْاُمَمِ
فِی الدَّارَیْنِ فَتَّاحُ فَاتِحُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ
اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلنَّبِیُّ الْمُصْطَفٰی رَسُوْلٌ سِرَاجُ الْعٰلَمِیْنَ مَحْمُوْدٌ
مُطَیَّبُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّل امُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ اَلسَّیِّدُ
الْمُعَلّٰی رَسُوْلٌ نَبِیُّ الْخَافِقَیْنِ قَاسِمُ خَیْرُ خَلْقِ اللّٰہِ ﷺ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ
عَلَیْکَ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ
اَلْمُسْتَعَانُ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ اَلشَّفَاعَاتُ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ
اَلْخَلَاصُ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ اَوْلٰی مِنْ عِبَادِ اللّٰہِ اَفْضَلُنَا
رَسُوْلٌ نَبِیٌّ صَاحِبُ الدَّارَیْنِ خَادِمٌ طَیِّبُ اللّٰہِ ﷺ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ
عَلَیْکَ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ اَلنَّبِیُّ الْمُزَکّٰی رَسُوْلٌ تَاجُ
الْحَرَمَیْنِ اِمْرٌ تَاہٍ تَاجِ طَاہِرُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی
حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ
اللّٰہِ ﷺ ھَدَانَا رَسُوْلٌ جَدُّ الطَّیِّبِیْنِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ

دَاعٍ مُّطَهَّرُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ
یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَعَانُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَلشَّفَاعَاتُ
یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَلْخَلَاصُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ
نَبِیٌّ مُّخْتَارٌ مُّرْتَضٰی اِمَامٌ رَّسُوْلٌ مُّقْتَدِی الْاَئِمَّۃِ
الْمَهْدِیِّیْنَ هَادٍ مُّبِیْنُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ
اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ
هَدَانَا رَسُوْلٌ ﷺ بِهِدَایَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی مُهْدِی الْاُمَّۃِ مِنَ
الضَّلٰلَۃِ مُهْتَدٍ مُّطِیْعُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ
اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ
حَبِیْبُنَا رَسُوْلٌ مُّهْدِی الْاُمَّۃِ مُحَمَّدٌ وَّرَسُوْلٌ صَفِیٌّ
حُجَّۃٌ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ
وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ یَارَسُوْلُ
اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَعَانُ یَارَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَلشَّفَاعَاتُ یَارَسُوْلُ
اللّٰہِ ﷺ اَلْخَلَاصُ یَا رَسُوْلُ اللّٰہِ مُحَمَّدٌ اَحْمَدٌ حَامِدٌ
مَّحْمُوْدٌ مَّحْبُوْبٌ مُّحِبُّ اللّٰہِ وَمُحِبُّنَا رَسُوْلٌ كَرِیْمُ اللّٰہِ
مَرْضِیٌّ حَبِیْبُنَا رَسُوْلٌ كَرِیْمٌ مُّرْتَضٰی خَلِیْفَۃُ اللّٰہِ ﷺ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ

عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَسُوْلُنَا رَسُوْلٌ عَلَى الدَّوَامِ
نَبِيٌّ طٰهٰ يٰسٓ قَائِمٌ حَامِدُ اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى
حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلُ
اللّٰهِ ﷺ اَمِيْرُنَا رَسُوْلٌ وَّنَبِيٌّ كَرِيْمٌ مُّحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ
اِسْمُهٗ اَحْمَدٌ نَاصِرٌ كَلِيْمُ اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى
حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلُ
اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ يَارَسُوْلُ اللّٰهِؐ اَلْمُسْتَعَانُ يَارَسُوْلُ
اللّٰهِ ﷺ اَلشَّفَاعَاتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِؐ اَلْخَلَاصُ يَارَسُوْلَ
اللّٰهِؐ مُعِيْنُنَا رَسُوْلٌ وَّدُرٌّ نَبِيٌّ اَلْيَاسِيْنِ اِمَامٌ اَمِيْنُ
اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ
وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُصَدِّقُنَا رَسُوْلٌ
وَّحَبِيْبٌ نَبِيٌّ مُّزَّمِّلٌؐ بَيَانٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ
اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ
يَارَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ شَاهِدُنَا شَافِعُنَا رَسُوْلٌ وَّنَبِيٌّ مُّدَّثِّرٌ
صَاحِبُ الْقُرْاٰنِ نُوْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ
تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَغَاثُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَعَانُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلشَّفَاعَاتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْخَلَاصُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ

مُذَکِّرُنَا رَسُوْلٌ مُّعَطَّرُ الرُّوْحِ مُطَهَّرُ الْجِسْمِ بَارٌّ جَوَّادُ
اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰهِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ
وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ سُلْطَانُ الْاَنْبِیَاءِ
وَبُرْهَانُ الْاَصْفِیَاءِ مُفَخَّرُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْفُرْقَانِ
عَلِیٌّ مَّکِّیٌّ شَکُوْرُاللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰهِ
تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِمَامُ
الْاَتْقِیَاءِ نَاصِرُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْکَوْثَرِ مُرَبٍّ مَّدَنِیٌّ
مُّنِیْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰهِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ
وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ یَارَسُوْلَ
اللّٰهِ اَلْمُسْتَعَانُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلشَّفَاعَاتُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلْخَلَاصُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ سِرَاجُ الْاَوْلِیَاءِ ضِیَاؤُنَا رَسُوْلٌ
صَاحِبُ الْمِیْزَانِ اَبْطَحِیٌّ قَرِیْبُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی
حَضْرَۃِ اللّٰهِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ
اللّٰهِ بُرْهَانُ الْاَصْفِیَاءِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْبُرَاقِ سَیِّدُ
الْقَوْمِ عَرَبِیٌّ یَتِیْمُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰهِ
تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ شَفِیْعُنَا
رَسُوْلٌ مُّجْزِیٌّ مَّهْدِیٌّ قُرَیْشِیٌّ شَهِیْدُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ
اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰهِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ

يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَعَانُ
يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلشَّفَاعَاتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْخَلَاصُ
يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِمَامُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَزِيْنَةُ الْاَنْبِيَاءِ
وَالْمُرْسَلِيْنَ وَوَسِيْلَتُنَا رَسُوْلٌ خَادِمُ الْفُقَرَاءِ
حِجَازِيّضْ نَّذِيْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ
تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ خَتْمُ
الْاَنْبِيَاءِ اَحْمَدُ وَخَاتِمُ النَّبِيّٖنَ رَسُوْلٌ مَّاحِيَ الْكُفْرِ
وَالْبِدْعَةِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ
اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ
صَدَقَ رَسُوْلُنَا مُرْسَلٌ مُّتَوَسِّطْ رَّسُوْلٌ رَّحِيْمُ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ
عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَعَانُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلشَّفَاعَاتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلْخَلَاصُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ سَيِّدُنَا رَسُوْلٌ مُّسْتَغِيْثٌ مُّتَصِدُ
حَلِيْمُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ
وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِغِثْنَا يَارَسُوْلَ الثَّقَلَيْنِ
اَنْتَ حَقٌّ مُّبِيْنُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى
اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ۔ ۳ بار ہر کلمہ

خوانده شود اَلْمُسْتَغَاثُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَلْمُسْتَعَانُ
یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَلشَّفَاعَاتُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَلْمُشَفَّعُ یَارَسُوْلَ
اللّٰہِ وَاعِظُنَا رَسُوْلٌ وَّرَسُوْلُہٗ الْمُجْتَبٰی صَاحِبُ الرِّسَالَۃِ
اَوَّلٌ قَدِیْمٌ حَبِیْبُ اللّٰہِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ
تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلْمُسْتَغَاثُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَلْمُسْتَعَانُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلشَّفَاعَاتُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَلْخَلَاصُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَکْرَمُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الشَّرِیْعَۃِ وَکَاشِفُ الْغُمَّۃِ اٰخِرٌ
عَزِیْزُ اللّٰہِ ﷺ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَھْلُ التَّقْوٰی
وَبُرْھَانَ الْاَتْقِیَاءِ رَشِیْدُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الطَّرِیْقَۃِ
شِفَآءٌ فَصِیْحُ اللّٰہِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اٰمَنَّا بِکَ اَنْتَ
نَبِیُّنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْحَقِیْقَۃِ مُضَرِیٌّ بَشِیْرٌ نَّذِیْرُ اللّٰہِ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ
عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَلْمُسْتَغَاثُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلْمُسْتَعَانُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَلشَّفَاعَاتُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلْخَلَاصُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اِمَامُ الْاُمَمِ مُقَدَّمُنَا رَسُوْلٌ

صَاحِبُ الْمَعْرِفَةِ بُرْهَانٌ رَحْمَةُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى
حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ
اللّٰهِ كَبِيْرُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْمِنَّةِ ظَاهِرٌ كَرِيْمُ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ
عَلَيْكَ يَارَسُوْلُ اللّٰهِ سَنَدُ الْعَاصِيْنَ رَسُوْلٌ صَاحِبُ
الْجَنَّةِ فَارِغُ جَهَنَّمَ سُلْطَانٌ تِهَامِيٌّ مُؤْمِنُ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ
عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَعَانُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلشَّفَاعَاتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ
اَلْخَلَاصُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ فَقِيْهُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ
الصِّرَاطِ مُبَلِّغٌ عَاقِبُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى
حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ
اللّٰهِ اَنْتَ وَلِيُّنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الشَّفَاعَاتِ بَاذِلٌ
بَاطِنٌ خَلِيْلُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى
اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ شَفِيْعُ عَوَآمِنَا
رَسُوْلٌ صَاحِبُ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ مُحَلِّلٌ بِاِذْنِ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ
عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

